# ہیر وارث شاہؒ

دوجی سودھ

مرتبہ

محمد شریف صابر

پروگریسو بکس

6 یوسف مارکیٹ غزنی سٹریٹ اُردو بازار ہ لاہور

## جملہ حقوق محفوظ

| | |
|---|---|
| کتاب | ہیر وارث شاہؒ |
| مرتب | محمد شریف صابر |
| کمپوزنگ | محمد اشرف (ایس اے کمپیوٹر پنڈی سٹاپ لاہور) |
| صفحات | |
| سال اشاعت | |
| طابع | |
| ناشر | |
| طبع | |
| تعداد | |

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

سید وارث شاہؒ کی مقبولیت اور ان کے کلام "ہیر" کی ادبی ثقافتی اور تاریخی اہمیت کے پیش نظر محکمہ اطلاعات، ثقافت و سیاحت حکومتِ پنجاب نے ایک کمیٹی "وارث شاہ میموریل کمیٹی" کے نام سے تشکیل دی۔ حسب ہدایت حکومت پنجاب اس کمیٹی نے ایک جامع منصوبہ تیار کیا۔ جس کا مقصد سید وارث شاہؒ کی قبر واقع موضع جنڈیالہ شیر خان ضلع شیخوپورہ پر ایک شایانِ شان مزار کی تعمیر اور ان کے سوانحی حالات اور کلام پر تحقیق تھی۔ مزار اور اس سے متعلقہ عمارات کی تعمیر بفضلہ تعالیٰ مکمل ہو چکی ہے تحقیق کے سلسلہ میں ہیر سید وارث شاہ کا ایک زیادہ مستند نسخہ مرتب کرنے کا کام کمیٹی نے جناب محمد شریف صابر کے سپرد کیا۔ اس کام کی نگرانی اور لکھائی چھپائی کی تفصیلات طے کرنے کیلئے ایک "بورڈ آف سٹڈیز" قائم کیا گیا۔ مرتبہ نسخہ پر نظر ثانی جناب شریف کنجاہی نے کی اور اب یہ ادب سے دلچسپی رکھنے والوں کی خدمت میں کتابی صورت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

اس نسخے میں قارئین کی سہولت کے لئے متن کے علاوہ تعارف بند وار فرہنگ الفاظ اور متن میں مذکور مشہور شخصیات اور مقامات کے مختصر حالات وغیرہ بھی لکھے گئے ہیں۔

ہیر وارث شاہ کے ادبی، لسانی، تاریخی اور ثقافتی پس منظر کو پیش کرنے کے لئے نامور ادیبوں سے مضامین بھی لکھوائے گئے ہیں جنہیں ایک علیحدہ جلد کی صورت میں ان شاء اللہ تعالیٰ عنقریب شائع کیا جائے گا۔

امید ہے کہ تحقیق کا یہ سلسلہ جاری رہے گا اور اس میں ادب بالخصوص پنجابی ادب سے دلچسپی رکھنے والے بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔

میں محکمہ اطلاعات، ثقافت و سیاحت حکومت پنجاب، اراکینِ وارث شاہ میموریل کمیٹی و بورڈ آف سٹڈیز اور ان تمام اداروں اور احباب کا شکر گزار ہوں جن کے تعاون سے یہ منصوبہ پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ نیز مسٹر محمد عارف چغتائی ڈائریکٹر چغتائی میوزیم بھی شکریے کے مستحق ہیں کہ انہوں نے اپنے والد مرحوم عبدالرحمٰن چغتائی کی بنائی ہوئی ہیر کی قلمی تصویر اس کتاب میں شائع کرنے کی اجازت مرحمت فرمائی۔

بشیر احمد قریشی

چیئرمین وارث شاہ میموریل کمیٹی

لاہور یکم فروری ۱۹۸۵ء

# تعارف

سید گل شیر شاہ کے فرزندِ ارجمند حضرت سید وارث شاہؒ موضع جنڈیالہ شیر خان (ضلع شیخوپورہ) میں پیدا ہوئے ان کی تاریخ پیدائش اور وفات کے بارے میں محققین میں اختلافِ رائے پایا جاتا ہے البتہ اکثر نے ۱۷۲۲ء ان کا سالِ پیدائش اور ۱۷۹۸ء سالِ وفات تسلیم کیا ہے۔ حضرت وارث شاہؒ اپنی تعلیم کے بارے میں خود لکھتے ہیں۔

"وارث شاہؒ وسنیک جنڈیالڑے دا شاگرد مخدوم قصور والا ئے"

حضرت وارث شاہؒ نے ہوش سنبھالا تو سلطنتِ مغلیہ رو بہ زوال تھی۔ ان کا دیس پنجاب احمد شاہ اور نادر شاہ کے پے در پے حملوں کی زد میں تھا۔ سکھ بڑی تیزی سے ایک مقامی طاقت کی حیثیت سے اُبھر رہے تھے۔ انہی حالات میں حضرت وارث شاہؒ نے اپنا قصہ ہیر ۱۱۸۰ھ / ۱۷۶۶ء میں قصبہ ملکہ ہانس (ضلع ساہیوال) کے محلہ اُچاہبہ کی مسجد کے ایک حجرے میں بیٹھ کر تصنیف کیا۔ جو بعد ازاں دائمی شہرت کا حامل ہوا۔

یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ داستانِ ہیر رانجھا کے شاعر حضرت وارث شاہؒ دنیائے ادب میں ایک ممتاز مقام رکھتے ہیں جبکہ ان کا قصہ ہیر ایک غیر فانی شاہکار اور عالمی سطح کا ادب پارہ ہے۔ اسی بناء پر مختلف دانشوروں نے حضرت وارث شاہؒ کو شیکسپیئر، ورڈز ورتھ، کیٹس سے بڑا[1]، پوشکن اور مولئیر کا ہم پلا[2]، شعر کا پیغمبر[3]، سخن دا وارث[4]، مہا کوی[5]، ولی اللہ، "عارف باللہ"، عظیم آرٹسٹ[6] وغیرہ کے خطابات سے یاد کیا ہے اور اُردو ادب کے معروف نقاد اور محقق سر عبد القادر، وارث شاہؒ کو نہ صرف شیکسپیئر تسلیم کرتے ہیں بلکہ انہیں پنجابی ادب کا سعدی بھی قرار دیتے ہیں۔ یہی حال ان کے قصہ ہیر رانجھا کا ہے جسے اپنی جامعیت اور پنجابی ثقافت کا عکاس ہونے کی وجہ سے پنجاب اور پنجابی کا "انسائیکلوپیڈیا" یا "مہا کوش" بھی کہا گیا ہے۔ اس کا مقابلہ کسی اور کتاب سے کرنا مشکل ہے۔

قصہ ہیر سے عوامی، علمی اور اہلِ تصوف سبھی حلقے بخوبی روشناس ہیں۔ دیہی علاقوں میں یہ قصہ عوام کی طبعی دلچسپیوں کے قریب تر ہونے کی وجہ سے بے حد مقبول ہوا ہے۔ یہاں تک کہ اس قصے کے کئی مصرعے ضرب المثل کے طور پر زبان زدِ خاص و عام ہیں۔ دیہاتی ماحول میں یہ قصہ آغاز ہی سے لوک ناٹک کی صورت میں عوام کے دلوں کو گرماتا رہا ہے اور موجودہ سائنسی دور میں فلم کے روپ میں پڑھے لکھے طبقہ میں یکساں مقبول ہوا ہے۔ آج برصغیر پاک و ہند میں کوئی بھی ایسا شخص نہیں ہوگا جس کے سامنے ہیر رانجھے کا ذکر کیا جائے تو اس کے ذہن میں فوری طور پر ہیر وارث شاہ اور ان کے منظوم ڈرامے ہیر رانجھے کا تصور نہ آئے یہ بات بھی اس تصنیف کی دلپذیری کی علامت ہے کہ بہت سے مستشرقین[9] نے بڑے ذوق و شوق سے اسے اپنی زبانوں میں ڈھال کر اپنے ادبی خزانوں میں قابلِ فخر اضافہ کیا ہے

قصہ "ہیر رانجھا" مذکورہ بالا حلقوں میں مقبولیت کے ساتھ ساتھ ابتدا ہی سے اہلِ تصوف کا بھی پسندیدہ موضوع رہا ہے۔ اس کی

تائید اس امر سے ہوتی ہے۔ کہ شاہ حسین [10] (۱۵۳۹ء-۱۵۹۷ء) اپنی کافیوں میں بھائی گورداس [11] (۱۵۵۱ء-۱۶۲۹ء) اپنی "وار" گورو گوبند سنگھ (۱۶۹۶ء) اپنے "دسم گرنتھ" [12] کے باب "تریا چرتر" اور بلھے [13] شاہ (۱۶۸۰ء-۱۷۵۸ء) اپنی کافیوں میں ہیر رانجھے کا ذکر کچھ اسی پیرائے میں کرتے ہیں اسی طرح پیلو [14] (۱۵۸۰ء-۱۶۷۵ء) اور حافظ برخوردار (جنم تقریباً ۱۶۲۰ء) اور سنت رین جی [15] (۱۷۴۱ء-۱۸۷۱ء) کے کلام میں بھی ہیر رانجھا کی داستان کا ذکر ملتا ہے۔

قصہ ہیر حضرت وارث شاہ کی طبع زاد تخلیق نہیں بلکہ اس سے پہلے یہ قصہ کئی زبانوں میں نظم یا نثر کے روپ میں لکھا گیا تھا۔ اس وقت تک برصغیر میں اس قصے کے بارے میں جو شواہد ملے ہیں۔ ان کے مطابق اس قصے کا اولین ذکر ہری داس ہریا [16] کے یہاں ملتا ہے۔ یہ شاعر شاہانِ مغلیہ میں سے بابری، ہمایونی اور اکبری دور کا عینی شاہد تھا۔ اور اس نے یہ قصہ پنجابی زبان میں منظوم کیا تھا۔ بعد ازاں مغل شہنشاہ اکبر کے درباری شاعر گنگ بھٹ [17] نے ہندی شعر میں "باقی کولابی" [18] (۹۹۸ھ-۱۰۱۴ھ/۱۵۹۰ء-۱۶۰۵ء) نے فارسی نظم میں اور "دامودر" [19] (۱۴۸۶ء-۱۵۶۸ء) نے اسے پنجابی نظم کے قالب میں ڈھالا۔ دورِ شاہجہان میں سعید سعیدی [20] نے یہ قصہ "افسانۂ دلپذیر" کے نام سے فارسی میں نظم کیا۔ اس کے بعد عالمگیری دور کے کوی [21] "احمد گجر" نے اسے ۱۶۸۲ء میں پنجابی میں منظوم کیا۔ پھر اسی عہد میں میتا چنابی [22] نے "مثنوی عشقیہ" پنجاب یا "قصہ ہیر و ماہی" کے نام سے فارسی نظم میں تحریر کیا۔ اس دور کے آخر میں بھائی گورداس گنگی [23] نے اس قصے کو ۱۱۱۹ھ/۱۷۰۷ء میں پراکرت، قدیم ہندی اور پنجابی کی ملی جلی زبان میں پیش کیا۔ بعد ازاں وارث شاہؒ کے زمانے تک کئی اہل قلم حضرات اپنے اپنے طور پر نظم اور نثر میں یہ داستان رقم کرتے رہے۔ چنانچہ گورداس کھتری [24] نے ۱۱۲۱ھ/۱۷۰۹ء میں اسے فارسی نظم میں تحریر کیا اور میاں چراغ اعوان نے اسے ۱۷۱۰ء میں پنجابی نظم کے روپ میں پیش کیا۔ پھر (۱۱۱۸-۱۱۴۱ھ/۱۷۰۶-۱۷۳۴ء) کے درمیانی عرصہ میں معروف شاعر احمد یار خاں یکتا [26] نے اسے داستان "ہیر رانجھا" کے عنوان سے فارسی نظم میں لکھا۔ فقیر اللہ [27] آفرین لاہوری نے بھی اسے فارسی نظم میں (۱۱۳۴ھ/۱۷۲۱ء میں "مثنوی راز و نیاز" کے نام سے روشناس کرایا۔ بعد ازاں منسا رام خوشابی [28] نے ۱۱۵۷ھ/۱۷۴۴ء میں فارسی نظم و نثر میں اور میر قمر الدین منت دہلوی [29] نے ۱۱۵۹ھ/۱۷۴۶ء میں اسے "مثنوی ہیر رانجھا" کے نام سے زیب قرطاس کیا۔ حضرت وارث شاہؒ سے کچھ سال پہلے سندرداس پنجابی [30] نے ۱۱۷۳ھ/۱۷۵۹ء میں مثنوی "سندرداس" کے نام سے اسے فارسی منظوم صورت میں پیش کیا۔ حضرت وارث شاہؒ سے اکیس سال پہلے حافظ شاہجہان مقبل [31] نے اسے پنجابی میں لکھا۔ جس کے ہر بند میں چار مصرعے تھے۔ لیکن یہ زبان اور بیان کے اعتبار سے حضرت وارث شاہؒ کے مقابلے میں بہت ہلکا ہے۔

حضرت وارث شاہ کا قصہ ''ہیر رانجھا''[۳۲] ۱۱۸۰ھ/۱۷۶۶ء میں پایہ تکمیل کو پہنچا۔ اس کے بعد یہ قصہ فارسی، ہندی، اردو، پنجابی اور سندھی[۳۳] وغیرہ میں نظم یا نثر کی صورت میں لکھا جاتا رہا ہے۔ جس کی تفصیل کا یہ محل نہیں۔ تاہم یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ جو مقبولیت ہیر وارث شاہ کو نصیب ہوئی وہ اس سے قبل یا بعد کے کسی قصہ ہیر رانجھا کے حصے میں نہیں آئی۔

ہیر وارث کی طباعت کا خیال انیسویں صدی کے آخر میں ہوا اور اس سلسلے میں اب تک رائے یہی رہی کہ اس کا اولین ایڈیشن ''ہوپ پریس لاہور'' سے فارسی رسم الخط میں 1865ء میں شائع ہوا۔ اس سلسلے میں مشہور مستشرق سر رچرڈ ٹمپل[۳۴] معروف محقق خان بہادر، مولوی محمد شفیع مرحوم سابق پرنسپل اورنٹیل کالج لاہور اور عہد حاضر کے ڈاکٹر محمد باقر[۳۵] (سابق پرنسپل اورنٹیل کالج لاہور) کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ مگر ڈاکٹر موہن سنگھ[۳۶] دیوانہ اپنی مرتبہ ہیر وارث شاہ مطبوعہ ۱۹۴۷ء کی بھومکا (دیباچہ) میں لکھتے ہیں کہ ہیر کا پہلا ایڈیشن 1851ء کے لگ بھگ ''چشمہ نور پریس'' امرتسر سے فارسی رسم الخط میں شائع ہوا اور اسی سے ملتا جلتا دوسرا نسخہ افغانی پریس امرتسر سے فارسی رسم الخط میں طبع ہوا۔ ۱۸۶۳ء میں فارسی رسم الخط کے ایک نسخہ کا ذکر بھی ڈاکٹر موصوف نے اپنی کتاب کے دیباچے میں کیا ہے۔ جس سے بظاہر مذکورہ دعویٰ کی نفی ہوتی ہے۔

ہوپ پریس کا مذکورہ مطبوعہ نسخہ اس تحقیق کے دوران میسر نہیں آیا لیکن بقول ڈاکٹر محمد باقر 1973ء میں پنجابی ادبی اکیڈمی کی طرف سے شائع ہونے والے نسخے کی بنیاد اسی نسخے پر تھی اور اس نسخے کے ایک صفحے کی فوٹو کاپی بھی ''پنج دریا وارث نمبر'' جلد۔۱ میں صفحہ ۱۴۳ پر ڈاکٹر موصوف کے شکریہ کے ساتھ شائع کی گئی ہے۔ ان شواہد کی بنا پر یہ امر یقینی ہے کہ ہوپ پریس کی طرف سے ہی ایسی اشاعت ہوئی تھی۔ اگر پنجابی ادبی اکیڈمی کا مذکورہ نسخہ ہیر ہی ہوپ پریس والا نسخہ تسلیم کر لیا جائے تو اس کی باقی خوبیوں یا خامیوں کے قطع نظر اتنا ضرور کہا جا سکتا ہے کہ اس کا متن تحقیق کا محتاج ہے۔ پھر اس کے مطالعہ سے یوں لگتا ہے کہ الحاقی اشعار کا رجحان اس نسخے کی طباعت کے وقت بھی موجود تھا۔ علاوہ ازیں اس میں نہ صرف بندوں کے مصرعوں کی تعداد میں بھی اضافہ کیا گیا بلکہ خود بندوں میں اضافہ بھی موجود ہے۔ عام طور پر متن کے بندوں کی تعداد ۶۳۱ یا ۶۳۵ ہے جبکہ اس نسخے میں ۷۴۹ بند موجود ہیں جن کے عنوانات فارسی میں ہیں۔

جہاں تک بعد ازاں کے مطبوعہ ایڈیشنوں کا تعلق ہے۔ جائزے کی سہولت کے پیش نظر ان کا ذکر یہاں دو گروہوں کے تحت کیا جاتا ہے۔

(الف) الحاقی نسخے (ب) تحقیقی نسخے

(الف) اس ذیل میں آنے والے مشہور نسخوں کی مشترکہ خصوصیت یہ ہے کہ ان میں بہت سے ایسے اشعار داخل ہیں جو حضرت وارث شاہ کے اپنے نہیں ہیں۔ ایسی فہرست کی اولین کاوش میاں ہدایت اللہ کی ہے۔ ان کا یہ مرتبہ نسخہ ۱۳۰۴ھ/۱۸۸۵ء میں لاہور کے میاں رکن الدین شیر فروش نے موتی بازار لاہور سے شائع کروایا۔ (۳۷) اس نسخہ میں 1673 الحاقی مصرعوں کا اضافہ ہے۔ نسخے کے آخر میں

مندرجہ ذیل اشعار درج ہیں جو اشاعت کی غرض و غایت کی نشاندہی کرتے ہیں۔

پوری ہیر ہوئی وارث شاہ سندی رکن دین عاجز بیڑہ چایا ای ——— لکھیا خاص مصنف دا اک نسخہ جنڈیالیوں جا کڈھایا ای

خاندان مصنف تھیں اک کاغذ چھاپن لئی اہتمام لکھیا ای ——— خاکسار فقیر ہدایت اللہ گھوڑا فکر دا خوب دوڑایا ای

مذکورہ بالا دعویٰ اگر درست ہوتا تو پھر کوئی وجہ نہ تھی کہ اصل نسخے سے نقل ہونے والا یہ ایڈیشن مستند نہ ہوتا لیکن اس نسخہ کے جائزے سے مذکورہ دعویٰ کی تصدیق نہیں ہوتی۔ اس سلسلے میں دوسری کوشش میاں پیراں دتہ ترگڑ کی ہے جو "۱۹۱۰ء میں کتب خانہ محمدی لاہور" کی وساطت سے منظر عام پر آئی۔ اس نسخے میں مرتب نے خود کو "خادم پیر وارث شاہ" لکھا ہے[39] اور یہ دعویٰ کیا ہے۔

پیر وارث شاہ دی قبر اُتے جدوں چلہ ہی بیٹھ کمایا میں ——— تدوں آپ غریب نواز ہویا عاجز چا فقیر وڈیایا میں

نہیں۔ تے حرف نہ پاون داؤل مینوں وارث پیر نے آپ پڑھایا میں ——— دُنیا کوڑ دیاں کھچاں ماردی اے اچھا ویکھیا تے آزمایا میں[40]

نسخہ ہیر دا ایہہ ترمیم کر کے لوکاں عاشقاں لئی چھپایا ای ——— نویں بہت جیہڑے سا گے چھپے ہیں ادھناں مصرعیاں۔ تے نمبر لایا ای[40]

لیکن مطبوعہ نسخہ سے مرتب کے اس دعویٰ کی تائید نہیں ہوتی۔ فرہنگ میں موجود اغلاط سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ الفاظ تو کُجا مرتب خود حضرت وارث شاہؒ کے متن کو بھی پوری طرح نہیں سمجھ سکا۔ بظاہر لگتا ہے کہ مرتب نے میاں ہدایت اللہ کے مرتبہ نسخے کی پیروی کی ہے۔ لیکن اس کے برعکس اس نے "متن میں 1192 اشعار کا اضافہ کیا ہے۔ ان حالات میں مرتب کا دعویٰ محض کاروباری معلوم ہوتا ہے۔ جیسا کہ اس کے مندرجہ ذیل اشعار سے بھی عیاں ہے۔

گڈی طبع نوں لیبڑی ڈور دے کے واؤ نال پریم اڈایاں نیں
قطع درزیاں والیاں سوچ کے تے قطراں رنگ برنگ ملایاں نیں
کِتے حاشیے لیر یئے کِتے ٹکڑے پھُلاں ڈالیاں کِتے لٹکایاں نیں
قیمت دار بانات دی درز کیتی، گھنی چوہیاں صاف بخیایاں نیں
کاریگر ویکھے قدردان کوئی ہویاں گھٹ کے خوب ترپائیاں نیں
سوئی ہجر دی دُب دا مَیل دھاگہ جامہ شوق دا رفو کرائیاں نیں[41]

میاں پیراں دتہ ترگڑ[42] کا نمونہ فرہنگ ملاحظہ ہو:۔

| بند نمبر | مصرع نمبر | لفظ | دیئے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۷ | اوٹ | امید ہائے | پردہ۔ پناہ۔ آسرا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۳۵ | ۲ | سیاق خسرے | سرکنڈے کی سیاہی | علم حساب، کھاتہ بہی اور پٹواری کے ریکارڈ والے رجسٹر (دیکھیے فرہنگ) |
| ۵۷ | ۸ | مشک قبہ | چوبچہ | قبہ مشک، کستوری کا بنا ہوا گنبد |
| ۳۶۵ | ۲ | پیکھنے | گداگری | تماشا نظارہ، پتلی کا تماشا۔قدرت کی نیرنگی |

1917ء میں اسی طرح کی تیسری کوشش میاں محمد دین[۴۳] سوختہ امرتسری کی ہے۔جس نے بڑی اصل کامل ہیر وارث شاہؒ میں ۹۴ مصرعوں کا اضافہ کیا۔مولوی محبوب عالم پیرانکوی[۴۴] کی مرتبہ ہیر پر سال طباعت درج نہیں۔لیکن آثار و قرائن سے لگتا ہے کہ یہ اس سلسلے کی چوتھی کاوش ہے جو جے۔ایس۔سنت سنگھ لاہور سے شائع ہوئی مولوی مرحوم نے اس ایڈیشن کی بنیاد کس نسخے پر رکھی اس کا انھوں نے ذکر نہیں فرمایا تاہم انہوں نے ۵۰۷ مصرعوں کے اضافے کے علاوہ کئی مصرعوں کو ترمیم طلب سمجھ کر ان میں بہت سی تبدیلیاں کیں۔انہوں نے اپنی طرف سے ملائے گئے آخری مصرعوں میں وارث کے ساتھ اپنا تخلص محبوب بھی التزاماً استعمال کیا ہے۔مثلاً

ع۔ ملیا آن محبوب حکیم وارث گیا روگ ناسور بھگندراں دا

ع۔ مرضی نال محبوب دی تجھل وارث تقویٰ چھڈ کے عذر بہانیاں دا

کتاب کا آغاز یوں کرتے ہیں۔

اول حمد خدا دا ورد کیجئے جیہڑا صانع کون مکانیاں دا
دائرے عشق دے کل محیط کر کے مرکز آپ ہے آہ فغانیاں دا

جب کہ قلمی نسخوں کے مطابق آغاز یوں ہے:-

اوّل حمد خدا دا ورد کیجئے عشق کیتا سُو جگ دا مُول میاں
پہلے آپ ہے رب نے عشق کیتا معشوق ہے نبی رسول میاں

اس کا فرہنگ بھی توجہ طلب ہے نمونہ ملاحظہ ہو۔

| لفظ | دیئے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|
| کلاکار | شریر | فن کار |
| اگھ | اعتبار | نرخ |
| مجھو واہ | جھناں | دریا ہندی کا عمیق ترین حصہ |
| کوکڑا | دل | یہ لفظ اصل میں کوکھڑا ہے (کوکھ سے) جس کے معانی عورت کا بطن ہیں۔ |
| عادجگاؤ | زمانہ کا برتاؤ | اصل میں یہ لفظ آدجگاد ہے۔مطلب ہے ابتدائے آفرینش |
| سرنائیاں | آتشک | شہنائی |

اس سلسلے میں پانچویں مرتب عزیز الدین[۴۵] قانونگو ہیں۔جن کی مرتبہ ہیر شیخ جلال الدین الٰہی بخش کشمیری بازار لاہور کی طرف سے 1926ء میں شائع ہوئی۔اس ایڈیشن میں اضافے کا عالم یہ ہے کہ صرف پہلے ہی بند میں قلمی نسخوں کے مقابلے میں چار کی بجائے سولہ مصرعے درج ہیں۔یہاں تک کہ اس مرتب نے مناقب حسنین کے نام سے بھی کچھ اشعار شامل متن کر رکھے ہیں۔خاتمہ کے اشعار سے

یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مرتب نے پیر اندتہ اور محبوب عالم کے نسخوں کا مطالعہ کیا ہے۔ اور انہیں ہدفِ تنقید بھی بنایا ہے۔ اس سلسلے میں اس کی اصل عبارت ملاحظہ ہو۔

وڈیاں چھوٹیاں ہیراں جو طبع ہویاں ذخیرہ جمع صغار کبار کیتا
پڑھ کے جانچیا وڈیاں چھوٹیاں نوں ایہہ شغل میں لیل و نہار کیتا
کر کے خوب مقابلہ ساریاں دا میل جوڑ کے تے اک سار کیتا
بعض موقعے تے کر کے کی پوری پائے شال دا رفو لنگار کیتا

آپ نے فرہنگ کے میدان میں بہت ہی محنت کی ہے۔ بہر کیف کلی طور پر آپ کا فرہنگ بھی قابلِ اعتماد نہیں۔ نمونہ ملاحظہ ہو۔

| بند نمبر | مصرع نمبر | لفظ | دیے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۳۹۱ | ۵ | پرشن | قرعہ | سوال پرشن لاونا: سوال کا حل کرنا (جواب دینا) |
| ۳۰۱ | ۴ | کولیر | گلے دی رسی | سزائے موت پانے والے مجرم کے لئے بنایا گیا۔ ایک |
| ۲۰۸ | ۳ | | | اونچا مینار جس پہ چڑھا کر سیڑھی کھینچ لی جاتی ہے مجرم وہاں بھوک سے مرجاتا تھا یا گر کر مرجاتا تھا۔ |
| ۳۳۲ | ۱ | ارل کھوڑ | کول کھرلی | مویشیوں کو حویلی میں بند کرنے کے لئے دروازے پر لگائی گئی مضبوط لکڑی جو دیوار کے اندر کئے گئے سوراخ میں دھکیل دی جاتی ہے۔ |
| ۶۸ | ۱ | بھنڈار | برتنوں کی جگہ | گودام سٹور۔ یہ کمرہ چونکہ گھر کے پچھلے حصے میں ہوتا تھا۔ جس کی وجہ سے ایک طرف تو یہ ٹھنڈا ہوتا اور دوسری طرف اس میں مداخلت بہت کم ہوتی۔ اسی خیال سے دیہات کی عورتیں چرخہ کاتنے کی محفل وغیرہ کے لئے اس کمرے کو ترجیح دیتیں۔ |

اس قبیل کی چھٹی سعی تاج الدین تاج [۲۶] کا مرتبہ ایڈیشن ہے جو شیخ غلام علی اینڈ سنز کشمیری بازار لاہور کی طرف سے ۱۹۳۴ء میں شائع ہوا۔ یہ بھی مذکورہ بالا نسخوں کی طرح خامیوں سے بھرپور ہے۔ علاوہ ازیں مرتب نے ایک دلچسپ اضافہ یہ کیا کہ اس نے اپنی سمجھ سے مشکل الفاظ کی بجائے کچھ ایسے الفاظ متن میں شامل کیے ہیں جس سے اصل مفہوم مسخ ہو کر رہ گیا ہے۔

جناب تاج الدین تاج کی ترمیم ملاحظہ ہو۔

| بند نمبر | مصرع | وارثی لفظ | تاج صاحب کا ترمیم شدہ لفظ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۲ | چوترے | چودھری |
| ۵۷ | ۱۹ | زیل | زیری |
| ۱۴۴ | ۳ | باتونی | باولی |
| ۵۳۰ | ۴ | ادماد | دماغ |
| ۲۶۶ | ۱ | بھجنگیاں | بہوں چنگیاں |

گذشتہ صفحات میں کی گئی بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ ہیر وارث شاہؒ کے متن میں الحاقی اشعار کا اضافہ پہلے مطبوعہ ایڈیشن کے ساتھ ہی ہوگیا تھا اور بعدازاں کے ایڈیشنوں میں یہ رجحان بڑھتا گیا۔ داستان ہیر کے ہر پبلشر کی کوشش یہ رہی کہ کاروباری نقطۂ نظر سے ایسے ایڈیشن تیار کرائے جائیں جو عوام میں مقبول ہوں۔ یہاں تک کہ اس محرک کے نتیجے میں اصل متن میں بہت سے ایسے پسندیدہ اشعار کا اضافہ کیا گیا جو آج عوام میں اصلی اشعار سے بھی زیادہ مانوس اور مقبول ہیں۔ مثال کے طور پر مندرجہ ذیل عنوانات کے تحت ذیل بند سرے سے حضرت وارث شاہؒ کا کلام ہی نہیں۔ کیونکہ ان کا وجود قلمی نسخوں میں کہیں نہیں ملتا۔

(۱) ذاتوں کے حوالے سے عورتوں کے عشق کا بیان (۲) بارہ ماہ ہیر (۳) گھاسوں کا نام (۴) بوٹیوں کی تاثیر

(۵) بھینسوں کی اقسام (۶) ہیر کی سہیلیوں کی تعریف (۷) پاراتی کیڑوں کا شکار کھیلنا (۸) ہیر کا غسل کرنا

علاوہ ازیں مذکورہ مطبوعہ نسخوں میں مندرجہ ذیل مصرعوں سے شروع ہونے والے ہر دلعزیز مکمل بند بھی حضرت وارث شاہؒ کی تصنیف نہیں۔

۱۔ ہیر آکھیا عشق دے راہ پونا تہیں کم ملوانیاں قاضیاں دا

۲۔ پوے قہر خدا دا جھوٹیاں تے لعنت رب دی اے کاذبین قاضی

۳۔ ڈولی چڑھدیاں ماریاں ہیر چیکاں مینوں لے چلے بابلا لے چلے وے

۴۔ ڈولی چڑھدیاں ماریاں ہیر چیکاں میں گھمائی رنجھیٹیا سائیاں وے

۵۔ گیا ہجھ تقدیر دے نال ٹھوٹھا ساتھوں قیمت لے جامٹ دی وے

ان مکمل بندوں کے علاوہ آمیزش کاروں نے مصنف کے کلام میں ان کے نام سے بھی کئی بندوں کے مصرعوں کے اصل تعداد میں اضافہ کر دیا ہے۔ مثلاً ہیر اندتہ کی ہیر میں حمد کا بند سولہ مصرعوں پر مشتمل ہے جبکہ قلمی نسخوں میں صرف چار مصرعے ہیں۔ بخوفِ طوالت مکمل تفصیل یہاں درج نہیں کی جاسکتی۔

# تحقیقی ایڈیشن

متن میں اضافے کے مذکورہ بالا رجحان کو پڑھے لکھے حساس طبقے میں تشویش کی نگاہ سے دیکھا گیا اور ایک ایسا ایڈیشن مرتب

کرنے کا خیال ہوا۔ جو اصلی متن کے مطابق یا اس کے قریب تر ہو۔ اس سلسلے میں سب سے پہلی آواز اٹھانے والے باوا بدھ سنگھ جی[۴۷] تھے۔ جنہوں نے اپنے تذکرہ "کوئل کو" مطبوعہ ۱۹۱۶ء میں "اصلی اور رلی ہیر وارث شاہ" کا وجود نہ ہونے پر آنسو بہائے اور پنجابی کے عالموں محققوں کی توجہ اس مسئلے کی طرف مبذول کرائی۔

ایس۔ ایس۔ امول پہلے محقق ہیں جن کا تحقیقی بنیادوں پر مرتبہ ایڈیشن ۱۹۴۰ء میں منظر عام پر آیا۔ تاہم تحقیق کے اعتبار سے مرتب کی یہ کوشش محض ابتدائی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کی وجہ شاید یہ ہو کہ یہ نسخہ نصابی ضرورت کے پیش نظر مرتب کیا گیا تھا اور شاید اسی وجہ سے متن کو انتہائی مختصر بھی کر دیا گیا۔ دوسرے ایڈیشن کے دیباچہ مورخہ ۱۹ نومبر ۱۹۴۰ء میں صرف اتنا لکھا ہے کہ "قصے دی کوتاہی سدھائی لئی جتھوں تک پہنچ ہوئی نسخے دیکھے تے وچارے ہین[۴۸]" مرتب نے متن کی تدوین میں قصہ پڑھنے والے دوستوں کے ذاتی بیانات کا سہارا لینے کا اقرار بھی کیا ہے۔ متن کے خاتمے پر صفحہ وار فرہنگ بھی درج کیا ہے۔ نیز متن کی تصحیح کے لئے بھی کوئی ماہرانہ کوشش نہیں کی گئی۔ نفل کو نفس، بچ کوست، بودلا کو بولدا لکھا گیا ہے نمونہ فرہنگ ملاحظہ ہو۔

| بند نمبر | مصرع | لفظ | دیئے گئے معانی | اصلی معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۶ | ۲ | بکراں | پھوڑے (گوشت لئی) | باکرہ۔ کنواری لڑکیاں |
| ۴۲۷ | ۵ | لنج | بے مہار | ہاتھ پاؤں سے معذور۔ لولا لنگڑا |
| ۱ | ۳ | رنجول | دکھ دینے والا | دکھ سہنے والا (متضاد معنی پیش کیے ہیں) |
| ۴۷۰ | ۸ | حاصل | بھیت | آمدنی۔ محصول۔ پھل |

اس سلسلے کی دوسری کوشش اے۔ کے لکھن پال کی ہے۔ مرتب کا یہ ایڈیشن جنوری ۱۹۴۷ء میں طبع ہوا۔ اس تحقیقی ایڈیشن کی بنیاد کس نسخے پر تھی مرتب نے اس کا کہیں ذکر نہیں کیا۔ اس سلسلے میں صرف اتنا لکھا گیا ہے۔

"ہن ایہہ کتاب جہڑی تہاڈے سامنے رکھدے ہاں ساڈے علم تے کھوج دے مطابق اصل اے۔ ایس وچ اپنے ولوں کوئی ملاوٹی شعر نہیں رہیا۔ سگوں کجھ گندے شعر کڈھ دتے نیں۔ ایہہ وی ہو سکدا اے۔ ایس وچ وارث شاہ دا کوئی شعر بھانویں رہ گیا ہووے پر ترلے یا ملاوٹ دا ایس وچ کوئی شعر نہیں رہیا۔ باقی صحیح علم رب نوں اے۔"[۴۹]

اس ایڈیشن کے بارے میں چودھری محمد افضل خاں مرحوم ایڈیٹر، پنج دریا نے دعویٰ کیا کہ اے۔ کے لکھن پال ان کا قلمی نام تھا۔ اور یہی ایڈیشن بعد ازاں انہوں نے اپنے اصلی نام سے شائع کیا[۵۰]۔ لیکن ہر دو نسخوں کے آخر میں دی گئی فرہنگ کا اختلاف قاری کو حیرت میں ڈال دیتا ہے۔ چونکہ کوئی اور دعویٰ دار میدان میں نہیں اترا لہٰذا چودھری مرحوم کا دعویٰ تسلیم کیا جاتا ہے کہ ان کا مرتبہ نسخہ پہلی بار 1947ء میں شائع ہوا اس نسخے کی طبع پنجم مطبوعہ 1969ء کے دیباچے میں چودھری مرحوم لکھتے ہیں کہ انہوں نے میاں ہدایت اللہ کے نسخے کو بنیاد بنایا اور اس کے نمبر شدہ مصرعے یا دیگر الحاقی مصرعے جو پہلے مطبوعہ نسخوں میں شامل نہیں تھے۔ زائد سمجھ کر خارج کر دیئے نیز

ایسے اشعار بھی خارج کر دیئے گئے ہیں۔ جو نصابی کتب کے متن میں زیب نہیں دیتے۔ مرتب نے اپنے اس نسخے کے بارے میں یہ دعویٰ بھی کیا کہ یہ قصہ وارث شاہ کی اپنی تحریر کے بہت قریب ہو گیا ہے۔ متن کے آخر میں فرہنگ بھی درج کی گئی ہے۔ اس نسخے کے بارے میں بحیثیت مجموعی تاثر یہ ہے کہ یہ ایک سنجیدہ کوشش ہے۔ تاہم اس کی ادارت اور فرہنگ میں اختلاف کی گنجائش موجود ہے۔ دو نوں ناموں سے لکھے گئے فرہنگ کا نمونہ ملاحظہ ہو۔

| بند نمبر | مصرع | لفظ | چودھری افضل صاحب بتائے ہوئے معانی | لکھن پال کے مندرجہ معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|---|
| ٨٣ | ١ | بھتا | سویر دا کھانا | چاول | کسان کارکن کو کام پہ پہنچایا گیا دوپہر کا کھانا (یا اس کے بدل نقدی) |
| ١٧ | ٣ | ہنساریو | فریبی۔مکار | ہنس کر یاری لگانے والی، | ظالمو۔ جارحانہ سلوک کرنے والیو (دیکھیئے ہندی لفظ "ہنسا") |
| ٢٢٧ | ٥ | ڈنڈی موہندے | رستے دیاں لہیاں | رستہ مٹائے تاکہ چور وہاں سے نہ گزر سکے | ڈنڈی۔ رستہ موہندے= رہزنی کرتے ہیں موہنا= فریب سے لوٹنا |
| ٦٢١ | ٥ | سرنائیاں | واجے دی اک قسم | آتش بازی | بینڈ میں مشک کی طرح بجیں۔ |
| ٢٧٧ | ٣ | ہیز | تیز گرم | | ہیجڑا۔ نامرد۔ اختہ شدہ۔ خصّی |
| ٢٥٢ | ٢ | خوان یغما | کھانے دا تھال | | عام لنگر۔ مدارت۔ غنیمت میں ملا کھانا |
| ٢٢٧ | ٦ | کامن | نصیحت | | کسی کو بس میں کرنے کا جادو ٹونا |

اس سلسلے کی تیسری کوشش ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ کی ہے۔ ان کا یہ ایڈیشن لاہور بک شاپ۔ لاہور کی طرف سے ١٩٤٧ء میں شائع ہوا جو ان کے بقول فارسی رسم الخط میں ملاوٹی اشعار سے پاک تھا۔ یہ کتاب سنت رام، ماگھی رام پبلشر کے شائع کردہ نسخے اور ١٨٥٧ء سے ١٨٦١ء تک کے منقول قلمی نسخوں پر مبنی ہے[٥١]۔ الحاقی اشعار کے رسیا لوگوں نے اس کوشش کو ناپسند کیا۔ چنانچہ روزنامہ "ویر بھارت" کے ایک مضمون میں اسے "ہیر وارث شاہ کا ستیاناسی ایڈیشن[٥٢] " قرار دیا گیا۔ تاہم علمی حلقوں میں اس ایڈیشن نے بڑی نیک نامی پائی۔ اپنی نوعیت کی یہ پہلی عالمانہ کوشش تھی۔ جو جدید تقاضوں کی روشنی میں تحقیق کی محتاج ہے۔ علاوہ ازیں گذشتہ ایڈیشنوں کے برعکس اس میں وارث شاہؒ کے اصلی الفاظ جو بعض پہلے ایڈیشنوں میں تبدیل کر دیئے گئے تھے۔ پھر داخل متن ہوئے۔ اس نسخے میں املا کی بعض اغلاط بھی موجود ہیں۔ مثلاً لفظ "نہ" کو "ناں" ۔ "محرقہ " کو "محرکہ"۔ " صحیح" کو "سہی" "قربان" کو "قربان"۔ "دوزخ" کو "دوزک" "صاد" کو "صواد"۔ "لااُبالی" کو "لاوبالی"۔ "خسرے" کو "بھری"۔ "چنی" کو "چنے" لکھا گیا ہے۔ اسی طرح ایک منظم طریقہ

سے فرہنگ ترتیب دینے کی بھی کوشش نہیں کی گئی۔

اس کوشش کے بعد ۱۹۵۰ء میں پروفیسر سریندر سنگھ کوہلی کا مرتبہ ایڈیشن شائع ہوا۔افسوس کہ یہ ایڈیشن مرتب کو دستیاب نہ ہو سکا لہٰذا اس کے بارے میں کوئی رائے قائم نہیں کی جا سکتی۔

فروری ۱۹۵۴ء کے رسالہ ''پنجابی دنیا (پٹیالہ) ڈاکٹر بناری داس جین نے اس سلسلے میں اس وقت تک کیے گئے سارے کام پر عدم اطمینان کا اظہار کیا اور پنجابی سے پیار کرنے والوں کو غفلت شعاری پر محمول کیا اور ہیر کا شدھ ایڈیشن شائع کرنے کی تاکید فرمائی ۵۳۔

اسی دوران میں شیخ عبدالعزیز بارایٹ لاء نے اس سلسلے کو آگے بڑھایا۔چنانچہ ان کا مرتبہ نسخہ 1960ء میں پنجابی ادبی اکیڈمی۔لاہور کی طرف سے شائع ہوا۔اس نسخے کی تدوین کے لئے مرتب نے قلمی نسخوں کے تقابل کا طریقہ اپنایا اور اپنے ایک مملوکہ نسخے کو بنیاد مان کر مختلف فیہ مقامات پر قلمی نسخوں سے مقابلہ کر کے نسبتاً بہتر متن اختیار کیا۔حاشیہ میں متعلقہ مقام پر اختلافِ متن کا نسخہ وار ذکر بھی کیا۔
شیخ مرحوم کے دعویٰ کے مطابق یہ نسخہ (جسے وہ نسخہ نمبر ا یا نسخہ الف کہتے ہیں) انہیں موضع ملکہ ہانس (ضلع ساہیوال) سے ملا تھا۔جہاں کی ایک مسجد میں حضرت وارث شاہؒ نے بیٹھ کر قصہ ہیر کی تخلیق کی تھی۔یہ نسخہ پروفیسر شیرانی ۵۵ اور مولوی محمد شفیع ۵۶ کی تحقیق کے مطابق ۱۸۱۸ء سے ۱۸۲۰ء کے درمیانی عرصہ کی نقل ہے۔
شیخ عبدالعزیز کے اس ایڈیشن کے بارے میں پنجابی زبان کے مشہور محقق و شاعر ڈاکٹر فقیر محمد فقیر نے لکھا:۔
''الحمدللہ کہ اس نسخے کی تدوین کے بعد ہمیں باوثوق کہنے کا موقع نصیب ہوا کہ یہ سید وارث شاہؒ کی صحیح اور خالص تصنیف ہے جس میں الحاقی اشعار کا ادغام تو کجا الحاقی الفاظ سے بھی گریز کیا گیا ہے۔'' ۵۷

ڈاکٹر مرحوم کی یہ رائے بڑی حد تک وقیع معلوم ہوتی ہے۔اور اکثر محققین کی نظر میں یہ ایڈیشن تا حال مطبوعہ کوششوں میں سے کامیاب تر کوشش ہے۔شیخ مرحوم نے تقابلی انداز اختیار کر کے تحقیقی طور پر متن کو بڑی حد تک مستند بنانے کی کوشش کی۔تاہم ان کا انتخاب متن اس سے بھی بہتر ہو سکتا تھا۔بشرطیکہ وہ اختلاف متن کے تصفیہ میں قلمی نسخوں کے علاوہ متعلقہ مقامات پر مندرجہ لفظوں کے لسانی، ادبی پہلوؤں کو مدنظر رکھتے اور اسی کتاب کے دوسرے مقامات سے شہادت لیتے پنجابی ادب کے خارجی حوالوں پر بھی نظر رکھتے۔بہرصورت اپنی قسم کی یہ پہلی کوشش آئندہ تحقیق کے لئے مشعلِ راہ ثابت ہو سکتی ہے۔وہ قلمی نسخوں سے نقل متن میں بھی ٹھوکر کھا گئے ہیں جس کی وجہ غالباً قدیم رسم الخط سے واقفیت کی کمی تھی۔انہوں نے بالخصوص یائے مجہول اور معروف کے فرق کو مدنظر رکھا۔اسی طرح متن میں کچھ قوافی کی اغلاط بھی رہ گئی ہیں جو وارث شاہؒ جیسے قادر الکلام شاعر کے ذمے نہیں لگائی جا سکتیں۔علاوہ ازیں متن میں املا اور قواعد کی بعض غلطیاں بھی محل نظر ہیں۔بندوں کے فارسی عنوان بھی کچھ نامانوس معلوم ہوتے ہیں۔اسی طرح فرہنگ کو بھی چھوا تک نہیں گیا۔

گیانی شمشیر سنگھ اشوک نے اس سلسلے کو مزید آگے بڑھایا۔ان کی مرتبہ ہیر بھاشا وبھاگ (پٹیالہ) کی طرف سے 1961ء میں شائع ہوئی۔اشوک جی نے فارسی رسم الخط کے دو اور گورمکھی رسم الخط کے تین قلمی نسخوں سے استفادے کا ذکر بھی کیا ہے۔جن میں سب

سے پرانا قلمی نسخہ 1821ء کا ہے۔علاوہ ازیں انہوں نے ۱۸۷۰ء سے ۱۹۴۷ء تک کے عرصہ میں چھپنے والے آٹھ نسخوں کو بھی اس تحقیق کی بنیاد بنایا جن میں پیراند تہ ترگر، اللہ دتہ، میاں عبدالعزیز اور ڈاکٹر موہن سنگھ کے نسخے بھی شامل تھے۔[۵۸] متن کی پرکھ پڑچول کے

علاوہ انہوں نے "حیاتِ وارث"، "تاریخ جھنگ" "بال ناتھ کا زمانہ"، "ہیر رانجھے کے قصے"، "ہیر وارث شاہ کے ماخذ" اور "ہیر وارث شاہ کے قدیم نسخے" جیسے موضوعات پر بھی قلم اٹھایا فرہنگ کے علاوہ مشہور ماموں اور مقاموں کا "کوش" بھی ان کا قابلِ قدر کام ہے۔موصوف اسلامی کلچر سے پوری طرح واقف نہ ہونے کی وجہ سے فرہنگ کے تشریحی نوٹوں اور بعض دیگر موضوعات[۵۹] سے انصاف

نہیں کر پائے۔اسلامی تاریخ سے متعلق ان کی واقفیت بھی محلِ نظر ہے۔مثلاً انہوں نے پیر دستگیر کا نام محی الدین عبدالقادر کی بجائے غلام قادر جیلانی لکھا ہے۔سورہ فرقان، آیت ۴۵ میں بالغمام کی بجائے بالانعام لکھا گیا ہے۔اور ترجمہ بھی اسی کے مطابق کیا گیا ہے اس طرح "بدوح قہار" کو سورہ فیل کی آیت سمجھ کر ترجمہ کیا گیا ہے جو کہ درست نہیں۔"عمر عیار" کو ایک فرشتہ جو شیطان کا ساتھی اور مکار تھا لکھا ہے۔ابلیس کو فرمانِ خداوندی کا منکر اور معتوب پیغمبر لکھا ہے نمونہ فرہنگ پیشِ خدمت ہے۔

| بند | مصرع | لفظ | دیئے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۱۸ | ۵ | گھونجھی | ذہن | یہ لفظ بھاکھی (بات نہ کرنے والا) کا متضاد ہے جو دل کی بات نہ بتائے۔ |
| ۲۴ | ۷ | شہدا | شہید کی جمع | (نہ کر شہدیاں نال تخلیئے نی) کمزور۔عاجز۔معمولی۔بے وقعت آدمی۔ |
| ۲۵۹ | ۴ | وڈو رنا | سلاہنا | بدنام کرنا۔برا بھلا کرنا۔ |
| ۲۲۵ | ۱ | روستائی | روس کی بات | دہقان۔دیہاتی۔غیر مہذب آدمی۔ |

1963ء میں ڈاکٹر فقیر محمد فقیر کا ہیر کا مرتبہ ایڈیشن تاج بکڈپو، اردو بازار لاہور کی طرف سے شائع ہوا۔ڈاکٹر مرحوم کا اس بارے میں دعویٰ یہ ہے کہ انہوں نے اس کی ترتیب کی بنیاد اس قلمی نسخے پر رکھی ہے جو انہیں شیخ دین محمد سابق گورنر سندھ نے اپنی گورنری کے زمانے میں دیا تھا[۶۰]۔اس نسخے کا پھر کیا ہوا؟ مرحوم نے اس کا ذکر نہیں کیا۔علاوہ ازیں وہ لکھتے ہیں کہ انہوں نے اس ایڈیشن کی تیاری

میں نسخہ مرتبہ پیراند تہ ترگر (مطبوعہ ۱۹۲۲ء) نسخہ مرتبہ ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ (مطبوعہ ۱۹۴۷ء) اور نسخہ مرتبہ شیخ عبدالعزیز بار ایٹ لاء (مطبوعہ ۱۹۶۰ء)[۶۱] سے بھی استفادہ کیا۔اس نسخے کے تعارف میں ڈاکٹر مرحوم نے لکھا ہے۔

"مضمون کے لحاظ سے تو ہر مفکر کے ہاں فکری اختلافات پائے جاتے ہیں جو اکثر و بیشتر سمجھنے والوں کی ذاتی فہمید کے مطابق ہوتے ہیں۔مگر معنوی اعتبار سے جس قدر کشمکش وارثؒ کے ہاں پیدا کر دی گئی ہے۔اتنی کسی دوسرے مفکر کے کلام میں نہیں کی گئی۔اس کی کئی وجوہ ہیں۔سب سے بڑی وجہ اس کے مترجموں کی پنجابی زبان سے لاتعلقی اور علمی کوتاہی معلوم ہوتی ہے۔ان میں سے بیشتر لوگوں نے اس کے شاہکار سے قلمی دھینگا مشتی کرنے کی کوشش کی ہے۔جسے اس کے پڑھنے والے عوام صحیح سمجھ کر دہرا رہے ہیں۔یہی ایک دل

آزار تحریک تھی۔جس نے ہیر کے فرہنگ کے لئے مجھے آمادہ کیا[۶۲]۔"

ڈاکٹر مرحوم کے اس نسخہ کے جائزے سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کم و بیش شیخ عبدالعزیز بار ایٹ لا کے نسخے کی پیروی ہے۔انہوں نے جو فرہنگ اردو، عربی، ہندی وغیرہ کی آٹھ لغاتوں سے استفادہ کر کے مرتب کی ہے وہ نقائص سے خالی نہیں۔چودھری افضل مرحوم کی رائے بھی اس نسخے کے بارے میں اچھی نہیں تھی[۶۳]۔نیز آپ کی مدیرانہ کاوش میں مختلف نسخوں کا تقابل پیش نہیں کیا گیا ہے۔اس کے باوجود ڈاکٹر مرحوم جیسے بزرگ اور مخلص کارکن کی کوششیں اس وقت تک کی تحقیق کے لحاظ سے قابل قدر رہیں۔آپ کا پیش کردہ فرہنگ بھی توجہ طلب ہے۔چند نمونے ملاحظہ ہوں۔

| بند | مصرع | لفظ | ڈاکٹر صاحب کے دیئے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۳ | سنات | صحیح اور پاکیزہ نسب والی | (بالکل متضاد معنی دیئے ہیں) نیچ ذات کمینے (دیکھو مہا کوش) |
| ۴۹۵ | ۷ | ہیزم | شکست خوردہ | ایندھن خشک درخت۔چوب سوختنی۔(حضرت زکریا نے سوکھے درخت کے تنے میں پناہ لی تھی) |
| ۱۴۴ | ۳ | بانوتی | گھر کا سامان۔سرکارومال یا چادر جو گردن کے پیچھے بندھی ہو۔ | باون گاؤں کی جاگیر۔(فقیر کے لئے کٹیا اور اس کا سامان ہی بانوتی ہے۔) |
| ۳۵ | ۱ | ڈھین | صاف کرنے والا کپڑا وغیرہ اسفنج | مقوی (دو گتوں سے بنی ہوئی مضبوط فائل) |

ڈاکٹر جیت سنگھ سیتل کا ہیر وارث شاہ پر تحقیقی مقالہ مارچ 1963ء میں نویگ پبلیشرز، چاندنی چوک۔دہلی سے کتابی صورت میں شائع ہوا جو متن کے علاوہ سات ذیلی موضوعات پر مشتمل ہے۔ڈاکٹر موصوف نے ترتیب متن کے بارے میں لکھا ہے کہ انہوں نے 1834ء سے 1842ء تک قلمی نسخوں کو بنیاد بنایا۔نیز انہوں نے لینگویج ڈیپارٹمنٹ پٹیالہ کی لائبریری میں موجود قلمی نسخوں سے استفادہ کیا جن کا زمانہ کتابت ۱۸۲۱ء اور ۱۸۲۷ء[۶۴] ہے۔مزید برآں انہوں نے استفادہ کے لئے ڈاکٹر موہن سنگھ کی وساطت سے پنجاب یونیورسٹی۔لاہور کا قلمی نسخہ مکتوبہ ۱۸۴۳ء بھی منگوایا[۶۵]۔نیز انہوں نے فارسی رسم الخط کے ۹ اور گورمکھی رسم الخط کے ۶ مطبوعہ نسخوں سے بھی استفادہ کیا[۶۶]۔ڈاکٹر موصوف کا یہ محققانہ کام قابل قدر ہے اور ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ کے کام کی پیش رفت کی ایک عملی صورت ہے۔البتہ ان کا فرہنگ جزوی طور پر محل نظر ہے۔اسلامی ثقافت کے بارے میں آپ کی معلومات بھی تحقیق کی محتاج ہیں۔

مثلاً آپ العشق نار یحرق ماسوا اللہ کو بھی قرآنی آیت سمجھتے ہیں۔حالانکہ لفظ عشق قرآنی لغت میں موجود ہی نہیں۔ڈاکٹر موصوف نے وارث شاہ کے استاد کا نام غلام محی الدین قصوری بتایا[۶۷] ہے۔حالانکہ ان کا نام حافظ غلام مرتضیٰ تھا۔جن کا لقب مخدوم پنجاب

تھا۔ڈاکٹر موصوف اگر پنجابی ادب کے طلبہ کے لئے حوالہ جات بھی درج کرا دیتے تو بہتر ہوتا۔مزید براں آپ لکھتے ہیں ''شیعہ ہون دے کارن اوہ رسول دے چواں یاراں وچہ پورن وشواش رکھدا اے۔تے اوہناں دے گُن گاوندا ہے''[68]۔ بلاشبہ وارث شاہ صحابہ کرامؓ کے مدح خواں ہیں مگر ان کی اس مدح خوانی کی وجہ سے انہیں شیعہ نہیں کہا جاسکتا۔ان کی مرتبہ فرہنگ کا نمونہ بھی ملاحظہ ہو۔

| بند | مصرع | لفظ | لکھے گئے معانی | اصل معانی |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۳۶۷ | ۲ | ازرق | نخرے | یہ لفظ ازرق سے بگڑ کر بنا ہے۔نیلی آنکھوں والا عمدہ نسل کا عربی گھوڑا |
| ۶۱۵ | ۶ | بودلی | لاوارث | پیر بودلے کی مریدنی۔فقیرنی |
| ۴۰۲ | ۵ | کوری | دودھ بلونے کی چاٹی | مٹی کا چھوٹا سا برتن۔کھلے منہ والی پیالی۔کولی |
| ۱۵۵ | ۱ | گتھو | واڈیاں وچ کتیاں دا بنایا گھورنا | دھان کی پیال کے گٹھوں کا ڈھیر |

پروفیسر سنت سنگھ سیکھوں کا مرتبہ متن ساہت اکیڈمی، نیو دہلی کی طرف سے 1969ء میں شائع ہوا۔پروفیسر موصوف کی یہ کوشش تصحیح متن کے اعتبار سے گراں قدر ہے اور گذشتہ کاوشوں سے جامع تر ہے۔آخر میں فرہنگ بھی دی گئی ہے مگر موصوف بعض الفاظ کی تشریح میں مغالطے کا شکار ہو گئے ہیں۔جس کی وجہ شاید اسلامی کلچر سے واقفیت کی کمی ہے۔انہوں نے پورے عالمانہ خلوص کے ساتھ کچھ الفاظ کے متعلق فرمایا ہے۔کہ یہ لفظ اس مقام پر نیارتھ (بے معنی)[69] ہے مگر ان کا یہ دعویٰ تحقیق کی روشنی میں صحیح ثابت نہیں ہوتا۔مثلاً بند ۴۲ ''ملاں آکھیا اوہ معقول جنہاں فرض کج کے رات گزار جائیں۔''میں انہوں نے ''فرض'' کی بجائے ''فرج'' لکھا ہے اور اسی کے معانی ''گندی گال''، ''لنگ یا ''ننگ'' دیئے ہیں''[70]۔کیونکہ فرض سے مراد وہ سب اعضا ہیں جو از روئے شریعت ایک مرد کے لئے ڈھانپنا فرض ہیں۔مزید نمونہ فرہنگ ملاحظہ ہو۔

| بند | مصرع | لفظ | دیئے گئے معانی | اصل معانی |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲۲۱ | ۳ | خرخس | گدھے کی ضد | فارسی لفظ خرخشہ سے بگڑ کر بنا ہے۔لڑائی جھگڑا |
| ۱۳۰ | ۳ | شعلہ | ایک طرح کا امیری کھانا گوشت میں پکے ہوئے چاول | شعلہ تنک۔انگوری شراب |
| ۵۸۸ | ۶ | چواڑی | چاؤ۔لاڈ | گدھے ہانکنے یا ان پر چھپٹ لادنے کی مضبوط لاٹھی |
| ۴ | ۴ | چیریاں | پگڑیاں۔آدرمان دے کپڑے | حکم نامہ۔پروانہ۔سند۔اجازت نامہ۔کسی حق کا تحریری ثبوت (اعمال نامے) |

انہوں نے حضرت وارث شاہؒ کی قصہ کاری پر ایک تعارفی مضمون لکھ کر متن شروع کر دیا ہے۔متن کے ماخذ کا ذکر نہیں کیا۔ان کا متن کسی معتبر نسخے سے منقول معلوم ہوتا ہے۔جو مزید توجہ کا محتاج ہے۔

ڈاکٹر گردیو سنگھ کی مرتبہ ہیر 1970ء میں لاہور بک شاپ لدھیانہ کی جانب سے ''کتاب عشق'' کے نام سے شائع ہوئی جس

میں متن کے علاوہ پنجابی کے طلبہ کے لئے چھوٹے چھوٹے بیس مضامین بھی شامل کئے گئے ہیں۔لیکن ان کے متن کا ماخذ کیا ہے۔اس کا ذکر نہیں کرتے۔تجزیہ متن سے معلوم ہوتا ہے کہ مرتب نے بھائی سردار شمشیر سنگھ اشوک کے مرتبہ نسخے سے استفادہ کیا ہے۔علاوہ ازیں کتاب کے آخر میں فرہنگ بھی درج کی ہے۔جو اصلاح طلب ہے۔باقی امور سے قطع نظر قرآنی آیات کا ترجمہ افسوسناک حد تک ناقص ہے۔ان کے مرتبہ نسخہ کے صفحہ ۹۰-۱۸۹ پر ’’عربی بھاشا دے کجھ سنکیتاں دا کوش‘‘ تقریباً سارا ہی غلط ہے۔انہوں نے اس ترجمے کی ذمہ داری ایک لغات پر ڈالی ہے[71]۔حالانکہ آیاتِ قرآنی کے ترجمہ کے لئے کوئی مستند قرآنی ترجمہ یا تفسیر دیکھنا بھی لازم تھی۔نمونہ فرہنگ ملاحظہ ہو۔

| بند | مصرع | لفظ | دیئے گئے معانی | اصل معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶۹ | ۳ | انانیت | کڈھبا | انا کا مسئلہ عزت غیرت کا مسئلہ |
| ۲۲۵ | ۱ | روستائی | روسا | دیہاتی دہقان۔غیر مہذب شخص |
| ۲۸۸ | ۱ | محضری | لما۔چوڑا | جھوٹا مقدمے باز جو محضر سامنے پیش کر کے شکایت کرتا رہے) |
| ۱۷۰ | ۱ | قُوت | اندازہ | خوراک۔مقدار خوراک |

اس سلسلے کی آخری کوشش ڈاکٹر محمد باقر کی سعی سے پنجابی ادبی اکیڈمی۔لاہور کی طرف سے ۱۹۷۳ میں منظر عام پر آئی۔یہ نسخہ جیسا کہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے ہوپ پریس کی طرف سے ۱۸۶۵ء میں شائع ہونے والا ہیر وارث شاہ کا اولین ایڈیشن سمجھا گیا[72]۔جو کہ درست نہیں۔پنج دریا لاہور کے وارث نمبر (جلد اول:ص ۴۱۳) میں اس نسخے کے طرفین کا عکس ڈاکٹر صاحب کے شکریئے کے ساتھ شائع کیا گیا ہے۔آخری صفحے کے عکس میں ’’وارث شاہ وسنیک جنڈیالڑے دا شاگرد مخدوم قصور دا اے‘‘ والے مصرعے سمیت اس بند کے آخری چار مصرعے موجود ہیں مگر ڈاکٹر صاحب کے مرتبہ ایڈیشن ۱۹۷۳ء میں یہ چاروں مصرعے موجود نہیں۔یہ فرق عام قاری کو حیرت زدہ کر دیتا ہے۔مرتب کی یہ کوشش اس لحاظ سے تو قابلِ قدر ہے کہ انہوں نے ایک نایاب نسخے کو طبع کرا کے محققین کی ضرورت کو پورا کیا۔کیا ہی بہتر ہوتا کہ وہ اختلافِ متن کی وضاحت کر کے متن بھی ترتیب دیتے اور آخر میں ایک عالمانہ فرہنگ سے نوازتے۔

مذکورہ بالا سطور میں ہر دو قسم کے ایڈیشنوں کے جائزے سے یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ ہر مطبوعہ ایڈیشن متن کے لحاظ سے دوسرے سے مختلف ہے۔اس طرح بعض مرتبین نے جو فرہنگیں لکھی ہیں۔وہ بھی ناقص یا نامکمل ہیں اور علمی یا تحقیقی بنیادوں پر مرتب نہیں۔جس کی وجوہ یہ ہو سکتی ہیں۔

(۱) ہیر وارث شاہ کے ایسے قلمی مستند نسخے کا نہ ملنا جو یا تو شاعر کے اپنے ہاتھ کی تحریر ہو یا اصلی نسخے سے منقول ہو۔

(۲) کتب فروشوں میں تاجرانہ جذبۂ مسابقت کا غلبہ جس کے نتیجے میں اصلی اور بڑی ہیر ’’اصلی اور سب سے بڑی ہیر‘‘ جیسے ایڈیشن شائع کیے گئے اور دانستہ طور پر پیشہ ور شاعروں کی خدمات حاصل کی گئیں جنہوں نے اپنے یا کسی دوسرے کے اشعار حضرت وارث شاہ

صاحبؒ کے نام سے متن میں شامل کر دیئے۔

(۳) قدیم ترین موجود نسخے کے مستند ہونے کے بارے میں شواہد کا دستیاب نہ ہونا تخلیق ہیر وارث شاہ 1766ء میں ہوئی لیکن اس کا اولین منقول مخطوطہ 1821 کا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ اس درمیانی عہد میں کوئی نسخہ مرتب ہوا ہو۔ جو اس دور کی سیاسی افراتفری کی وجہ سے تلف ہوگیا ہو۔ متذکرہ بالا مخطوطہ، آیا اصلی نسخے سے نقل کیا گیا ہے۔ یا پہلی بار حافظے کی بنا پر املا کرایا گیا، اس بارے میں معلومات مفقود ہیں۔ ان حالات میں سے اولیں نسخے کی حیثیت بھی بہت زیادہ مستند نہیں رہتی۔

(۴) کاتبوں کا نقل کرنے میں بعض اوقات لاعلمی یا تعصب سے کام لینا جس سے اصل متن میں کمی بیشی واقع ہوگئی۔

(۵) مرتبین کا قدیم مخطوطے پڑھنے میں مطلوبہ علم اور مہارت نہ رکھنا۔

(۶) قلمی نسخوں میں بندوں کی تعداد کا حیرت انگیز تفاوت ہونا (جس سے اس امر کی غمازی ہوتی ہے کہ الحاقی اشعار کا رجحان قلمی نسخوں کے دور ہی سے پیدا ہو چکا تھا)

چند قلمی نسخوں کا تقابل ملاحظہ ہو۔[۴۳]

1821ء کے مکتوبہ نسخہ مملوکہ بھاشا و بھاگ نسخہ نمبر ۴۲ میں ۱۳۵ بند ہیں۔

1861 کے مکتوبہ نسخہ مملوکہ بھاشا و بھاگ نسخہ نمبر ۱۱ میں ۷۴۵ بند ہیں۔ نسخہ مملوکہ میاں انور علی مرحوم میں سن کتابت مشکوک ہے۔ مگر اس کے بند ۶۲۱ ہیں۔ اس صورتحال میں آج بھی یہ سوال ذہنوں کو جھنجھوڑتے ہیں کہ قصہ ہیر کا اصل متن کیا تھا؟ اور یہ کتنے اشعار پر مشتمل تھا۔ اب اس کی ضرورت اور بھی شدت سے محسوس کی جا رہی ہے کہ ہیر وارث شاہ کا مستند متن تحقیق کے جدید تقاضوں کی روشنی میں مرتب کرایا جاوے۔ اس صورتحال کا اندازہ وارث شاہ میموریل کمیٹی کو ہوا تو انہوں نے ایسے نسخے کی تیاری اور اشاعت کا کام حضرت وارث شاہؒ کے مقبرے کی تعمیر کے منصوبے میں شامل کر لیا۔ چنانچہ زیرنظر نسخہ اسی منصوبے کی تکمیل ہے متن کی تدوین کے سلسلے میں اصل نسخہ جو مکتوب وارث شاہؒ یا اس کا ہم عصر ہو، کو اب تک دستیاب نہیں ہوسکا۔ تاہم نسخے کو مستند بنیادوں پر مرتب کرنے کیلئے مندرجہ ذیل ذرائع کا سہارا لیا گیا ہے۔

نسخے کی تیاری میں شیخ عبدالعزیز بار ایٹ لاء کے مرتبہ نسخے کو بنیاد بنایا گیا ہے۔ کیونکہ اب تک شائع ہونے والے ہیر کے ایڈیشنوں میں صحتِ متن کے اعتبار سے مقابلتاً یہی نسخہ بہتر ہے۔

(۲) شیخ عبدالعزیز کے اس مطبوعہ نسخے میں تحقیق طلب مقامات کے بارے میں مندرجہ ذیل قلمی نسخوں سے مقابلہ کیا گیا ہے۔

ا۔ قصبہ چونیاں، ضلع قصور کے مرزا نور محمد کا مشہور قلمی نسخہ جو وارث شاہ میموریل کمیٹی نے قیمتاً خرید لیا ہے۔

ب۔ نسخہ مملوکہ میاں انور علی مرحوم جو ان کے وارثوں سے عاریتاً حاصل کیا گیا تھا۔

ج۔ شیخ عبدالعزیز کے مستعملہ قلمی نسخہ نمبر ۱۳ مکتوبہ ۱۸۵۹ء ملکیتی پنجاب پبلک لائبریری، لاہور۔

د۔ شیخ عبدالعزیز کے مستعملہ تمام قلمی نسخہ جات (جو نیشنل میوزیم کراچی کے تعاون سے دیکھے گئے)

(۳) محقق ایڈیٹروں کے جملہ مطبوعہ ایڈیشنوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔

(۴) علاوہ ازیں اس نسخے کی تدوین میں مندرجہ ذیل امور پیش نظر رہے۔

ا۔ متن کے کسی لفظ کی ردو قبول کے سلسلے میں متن کی اندرونی شہادت کے علاوہ قدیم معاصر پنجابی ادب کا سہارا بھی لیا گیا۔

ب۔ متن کے انتخاب میں مصرعوں کو علم العروض کی کسوٹی پر پرکھا گیا۔

ج۔ صحتِ الفاظ کے سلسلے میں حضرت وارث شاہؒ کے مصرعوں کا مفہوم اور اس کا معاصر تمدنی ماحول بھی پیش نظر رکھا گیا۔ اختلافِ الفاظ مصرعے اور بند وغیرہ کے فیصلے میں ہر قسم کی احتیاط برتی گئی اور ایسے اختلافات کا حاشیہ میں اندراج کر دیا گیا۔ اگر قارئین کے ذوق کی تسکین کسی اختلافی متن سے ہو تو یہ حق ان کو پہنچتا ہے۔ انتخاب الفاظ کے سلسلے میں اکثر حضرت وارث شاہؒ کے زمانے کی زبان اور لب ولہجہ کا خیال رکھا گیا۔

د۔ بندوں پر مروجہ عنوانات کا سلسلہ اس متن میں نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ کیونکہ بعض اوقات یہ عنوان قاری کو گمراہ کر دیتے ہیں۔ نیز معتبر قلمی نسخوں میں بھی ان کا وجود نہیں۔ املاء متن کی اصلاح فارسی رسم الخط میں پنجابی لکھائی کے مسلمہ اصولوں کے مطابق کر دی گئی ہے۔

(۵) آخر میں ایک فرہنگ بھی مرتب کر دی گئی ہے جس کی تیاری میں مندرجہ ذیل امور کو ملحوظ خاطر رکھا گیا ہے۔

ا۔ ایسے معمولی الفاظ جو اس متن میں اپنے عام مفہوم سے ہٹ کر اپنے قدیمی معانی میں استعمال ہوئے ہیں۔ ان کو بالخصوص انتخاب کیا گیا ہے۔

ب۔ متن میں بار بار آنے والے الفاظ کی فرہنگ صرف پہلے محل وقوع پر درج کی گئی ہے۔

بعد ازاں ان کے استعمال کے مقامات کی نشاندہی بند نمبر کے اندراج سے کر دی گئی ہے۔

ج۔ الفاظ کی فرہنگ تیار کرتے وقت حتی الامکان پنجابی، ہندی، اردو، فارسی، عربی، سندھی لغتوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔

د۔ ایسے الفاظ جو لغتوں میں درج نہ تھے۔ ان کے بول چال کے ماحول میں جا کر مستعمل مفہوم کو متعین کیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں مختلف علوم وفنون اور شعبہ ہائے حیات سے متعلق علماء محققین اور واقفیت رکھنے والے معمر بزرگوں سے ایسے الفاظ کے مفہوم کی تعین کے لئے رجوع کیا گیا۔ مطبوعہ فرہنگوں سے بھی کماحقہٗ استفادہ کیا گیا ہے۔

''پنجابی ڈکشنری'' کے عنوان سے ایک مضمون لاہور کی ''پنجابی ادبی سنگت'' کے اکتوبر ۱۹۷۱ء کے ایک اجلاس میں راقم نے پیش کیا۔ اس مضمون میں اس بات کی بالخصوص نشاندہی کی گئی کہ کلامِ وارث کی تفہیم کے لئے ایک معیاری فرہنگ اور پنجابی لغت کی تیاری کی اشد ضرورت ہے۔ مذکورہ مضمون اپنی اہمیت کی بناپر اولاً لاہور کے ماہنامہ ''پنجابی زبان'' کے دسمبر ۱۹۷۱ء کے شمارے میں شائع ہوا۔

بعد ازاں پنجابی کے معروف محقق جناب اقبال صلاح الدین نے اپنی تالیف ''لعلاں دی پنڈ''[4] ''مرتب کی تو اس مضمون کو اس مجموعے میں شامل کرلیا۔اس مضمون کی اہمیت کا خصوصی تذکرہ ''پنجابی ادب دی کہانی''[5] ''کے مولف نے بھی کیا ہے۔یہ کام ابھی تک تشنۂ تکمیل ہے۔بہرصورت موجودہ تالیف ایک علمی کاوش ہے جو بڑی حد تک ہیر وارث کے سابقہ محققین کی کوششوں کی مرہونِ منت ہے۔ڈاکٹر جیت سنگھ سیتل کی طرح اس نسخے کو پرمانک[6] (مستند) تو نہیں کہا جاسکتا اور نہ ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ کی طرح حتمی طور پر یہ اعلان کیا جاسکتا ہے۔''ہن میں دعوی کرسکداہاں کہ بیج سال دی کمائی پھل ہوئی تے۔سدائی صحیح تے اصلی متن مقرر ہو گیا۔''[7]

کلام وارث شاہؒ بلاشبہ ادب کا ایک بحرِ ذخار ہے جس کا ہر غواص اپنی بساط کے مطابق گوہر آبدار اپنے قارئین کو پیش کرتا رہے گا۔موجودہ نسخہ بھی اسی طرح کی ایک تحقیقی کاوش ہے۔جس کا مقصد بڑی حد تک شیخ عبدالعزیز مرحوم کے کام کو آگے بڑھانا ہے۔امید کی جاتی ہے۔کہ یہ سلسلہ تحقیق و تجسس اسی طرح جاری و ساری رہے گا۔اور اس سے اور زیادہ مستند نسخے منظرِ عام پر آتے رہیں گے۔

اس تحقیقی منصوبے کے اختتام پر مرتب ضروری سمجھتا ہے کہ ان سب اداروں اور احباب کا شکریہ ادا کیا جائے جن کا کام اس منصوبے کی تکمیل کا باعث بنا۔اس سلسلے میں وارث شاہ میموریل کمیٹی خصوصی طور پر شکریئے کی مستحق ہے۔جس نے ناچیز کو اہل سمجھتے ہوئے یہ عظیم ذمہ داری سونپی اور پھر ہر مرحلے پر حائل مشکلات میں آسانیاں پیدا کرنے میں سرپرستی کی۔

کمیٹی کے چیئرمین جناب بی۔اے قریشی خاص طور پر شکریئے کے مستحق ہیں جنہوں نے تحقیق کے سلسلے میں جملہ سہولتیں بہم پہنچانے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی اور وقتاً فوقتاً درپیش تحقیقی مسائل پر گفتگو فرما کر اپنی ماہرانہ رائے سے راہنمائی فرمائی۔حقیقت یہ ہے کہ اگر موصوف کا حسنِ سلوک اور حوصلہ افزائی شاملِ حال نہ ہوتی تو یہ منصوبہ پایۂ تکمیل کو نہ پہنچتا۔

جناب سجاد حیدر سابق ایگزیکٹو ڈائریکٹر پنجاب آرٹس کونسل اور دیگر اراکین سٹڈی بورڈ کی رہنمائی کے بغیر یہ کام پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچ سکتا تھا۔اور اس کے لئے محقق جملہ اراکین کا تہہ دل سے شکر گزار ہے۔متن اور تدوین فرہنگ میں ان کے مشورے بہت مفید ثابت ہوئے۔

میاں انور علی مرحوم نے اپنا خاندانی قلمی نسخہ ہیر عاریتاً عنایت کر کے اس تحقیق میں جو سہولت بہم پہنچائی وہ قابلِ تعریف ہے۔ اسی طرح چونیاں سے قلمی نسخے کی خرید کے سلسلے میں جناب سبط الحسن ضیغم کا تعاون بھی قابلِ ستائش ہے۔علاوہ ازیں جناب محمد آصف خاں (پنجابی ادبی بورڈ) حکیم محمد موسیٰ امرتسری، لاہور، ڈاکٹر محمد یوسف گورایا سابق ڈائریکٹر علماء اکیڈمی لاہور، پروفیسر وزیرالحسن عابدی مرحوم، لاہور، جناب ارشد میر ایڈووکیٹ گوجرانوالہ، ڈاکٹر صابرہ آفاقی پروفیسر قاری محکمہ تعلیم، آزاد کشمیر۔کا علمی تعاون بھی گراں قدر رہا ہے۔لاہور عجائب گھر کے ڈاکٹر انجم رحمانی مرتب کے اظہارِ امتنان و تشکر کے خاص طور پر مستحق ہیں۔جنہوں نے محققانہ پیش لفظ لکھنے کا اسلوب سکھا کر پیش لفظ کو ازسرِ نو مرتب کرایا۔نیز طباعت کے کام کی نگرانی کے لئے بھی وہ شکریہ کے مستحق ہیں۔مرتب جناب شریف کنجاہی صاحب کا

ممنون ہے کہ انہوں نے اس نسخہ پر نظر ثانی کر کے مفید مشورے دیئے۔

اس طرح علم موسیقی کی اصطلاحات کے جائزے میں استاد چھوٹے غلام علی خاں اور جناب رشید ملک پنجابی معاشرت کی تفہیم کے لئے صوفی محمد شریف ڈھلوں زمیندار چک ۴۳ ضلع شیخوپورہ، چودھری نبی بخش باجوہ، چھاؤنی سلہریاں ضلع سیالکوٹ، پنڈت رام چھپ ولد نرسنگھ ملازم نیشنل میوزیم، کراچی۔ مستری محمد عبداللہ ولد کرم دین کھوکھر، گلی باباشرف دین نزد محبوب عالم اسلامیہ ہائی سکول گوجرانوالہ۔ بابا فیروزدین مرحوم ولد اللہ بخش مراثی ساکن ٹھٹھن کے بھنگور، تحصیل چونیاں، ضلع قصور نے اپنے متعلقہ علمی وقوف سے جو تعاون فرمایا وہ لائق تحسین ہے۔

منتظمین پنجاب پبلک لائبریری، پنجاب یونیورسٹی لائبریری، دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری، کالج فار فیزیکل ایجوکیشن لاہور، لائبریری عجائب گھر لاہور اور نیشنل میوزیم کراچی بھی مرتب کے خصوصی شکریئے کے مستحق ہیں۔ علاوہ ازیں ہندوستان کے ڈاکٹر کرنیل سنگھ تھمند پروفیسر ہریندر سنگھ محبوب، ڈاکٹر جیت سنگھ سیتل کا تعاون بھی گراں قدر ہے، جنہوں نے حوالہ جاتی ادب ارسال کر کے اس کام میں سہولت پیدا کی۔

گورنمنٹ کالج لاہور کے پروفیسر شجاع الحق اور انجمن جہانِ وارث کے صدر جناب محمد صادق کا تعاون بھی قابل تعریف ہے جنہوں نے نقل شدہ متن اور مرتبہ مسودے سے تقابل کے لئے اپنی بے لوث خدمات پیش کیں۔

مرتب اپنی رفیقۂ حیات کا شکریہ ادا کرنا بھی فرض سمجھتا ہے کہ موصوفہ اس طویل عرصہ میں جملہ گھریلو مسائل کی ذمہ دار رہی اور مرتب کو یکسوئی سے اس کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کیلئے فارغ رکھا۔ آخر میں محقق ڈاکٹر نذیر احمد (سابق پرنسپل گورنمنٹ کالج لاہور) پنجاب کے محکمہ تعلقات عامہ کے ڈائریکٹر جنرل جناب جاوید اختر، معروف آرٹسٹ محمود حسن رومی اور لاہور عجائب گھر کے ڈائریکٹر ڈاکٹر سیف الرحمٰن ڈار کا شکرگزار ہے کہ اس کتاب کی طباعت کے سلسلے میں انہوں نے وقتاً فوقتاً اپنے مشوروں سے نوازا۔ اسی طرح جناب شیر زمان اور زاہد رسول کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری ہے کہ انہوں بڑی عرق ریزی سے اس کتاب کی کتابت کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا۔ اس کتاب کی تصاویر کے لئے محکمہ تعلقات عامہ کے چودھری مشتاق احمد اور لاہور عجائب گھر کے جناب صلاح الدین کی خدمات کا اعتراف بھی ضروری ہے۔

احقر العباد

محمد شریف صابر

لاہور یکم فروری ۱۹۸۵ء

# حوالہ جات حواشی

۱۔ الطاف قریشی، ”وارث تے غالب دو پیغمبر“ ماہنامہ پنج دریا وارث نمبر ج۔ا۔ لاہور، ۱۹۶۶ء ص ۳۷

بلراج ساہنی ”پنجاب دا کیٹس“ ایضاً ص ۳۳۵

۲۔ عبدالسلام، ”پوشکن تے مولئیر دا ہم پلہ وارث“ ایضاً ص ۲۳

۳۔ الطاف قریشی، ”وارث تے غالب دو پیغمبر“ ایضاً ص ۳۷

۴۔ میاں محمدؒ، سیف الملوک وارث شاہ سخن دا وارث نندے کون اوہناں توں

سخن اوہناں تے اُنگل دھرنی نہیں مجال اساں توں

۵۔ جوگندر سنگھ سیتل، ”مہا کوی وارث“ ماہنامہ پنج دریا وارث نمبر ایضاً ص ۲۵

کورمیل سنگھ ”ہیر وارث دے رُوپ“ ایضاً ص ۴۷

۶۔ اسلم کمال، ”وارث اک عظیم آرٹسٹ“ ایضاً ص ۴۵

۷۔ عبدالقادر، سر ”وارث شاہ دا ادبی مقام“ ایضاً ص ۱۱۴

۸۔ کرپال سنگھ کسیل، ”وارث دی ہیر اک مہا کوش“ ایضاً ص ۱۶۸

۹۔ سر رچرڈ ٹمپل اور مسٹری ایف آسبورن نے انگریزی میں اور ڈاکٹر دنی او رموسیو گارساں دتاسی نے فرانسیسی میں ترجمہ کیا۔

۱۰۔ شاہ حسین کافیاں شاہ حسینؒ مجلس شاہ حسینؒ، لاہور، ۱۹۶۶ء میں کافی نمبر ۶۶، ۳، ۷۴، ۹۳، ۱۲۳، ۱۳۱ ملاحظہ ہو۔

۱۱۔ جیت سنگھ سیتل، ہیر وارث بھوم کا سمیت پیپسو بک ڈپو، پٹیالہ، ۱۹۷۳ء، ص ۳۵

۱۲۔ ایضاً ص ۳۶

۱۳۔ ایضاً ص ۳۸

۱۴۔ ایضاً ص ۳۵

۱۵۔ ایضاً ص ۳۶

۱۶۔ ایضاً ص ۳۲

۱۷۔ ایضاً ص ۳۳ اور محمد افضل خاں وارث نمبر ج-۱ ایضاً، ص ۳۵۹

۱۸۔ حفیظ ہوشیار پوری، مثنویات ہیر ورانجھا (فارسی) سندھی ادبی بورڈ، کراچی، ۱۹۵۷ء، ص ۳۰

اس کتاب میں مندرجہ تمام سنین ہجری کو تسلیم کر کے انہیں مسلم اینڈ کرسچین کیلنڈر مصنفہ فری مین گرینوائل کے مطابق ٹھیک درج کیا گیا ہے۔

۱۹۔ محمد افضل خاں، ایضاً ، ص ۳۶۰ اور ایس ایس پدم ہیر احمد، پنجابی ساہت سبھا، پرمالہ، ۱۹۶۰ء ص ۲۰

۲۰۔ حفیظ ہوشیارپوری ایضاً ، ص ۳۰

۲۱۔ محمد افضل خاں، قصہ ہیر رانجھا وارث توں پہلاں تے پچھوں، ایضاً ، ص ۳۶۰

۲۲۔ حفیظ ہوشیارپوری ایضاً ، ص ۲۰

۲۳۔ ایضاً ، ص ۱۵

۲۴۔ ایضاً ، ص ۳۰

۲۵۔ محمد افضل خاں قصہ ہیر رانجھا وارث توں پہلاں تے پچھوں، ایضاً ، ص ۳۶۰

۲۶۔ حفیظ ہوشیارپوری ایضاً ، ص ۳۰

۲۷۔ ایضاً

۲۸۔ ایضاً

۲۹۔ ایضاً

۳۰۔ ایضاً

۳۱۔ شمشیر سنگھ اشوک گیانی مقبل، بھاشا وبھاگ پنجاب، پٹیالہ، ۱۹۶۹ء ص ایٹری

۳۲۔ وارث شاہ بند ۶۲۲ ہیر وارث مرتبہ شیخ عبدالعزیز، لاہور ۱۹۶۴

۳۳۔ حفیظ ہوشیارپوری ایضاً ، ص ۱۹

۳۴۔ اے کے لکھن پال، نزول ہیر وارث شاہ، لاہور ۱۹۴۷ء، ص ۱۹۳

۳۵۔ محمد باقر، ''تعارف'' ہیر وارث شاہ، پنجابی ادبی اکیڈمی، لاہور ۱۹۷۳ء

۳۶۔ سبط الحسن ضیغم، ''متن ہیر وارث'' ماہنامہ کتاب ج ۴ ش ۴ جنوری ۱۹۷۰ء ص ۴۹ تا ۵۳

۳۷۔ محمد افضل خاں ہیر وارث وچ ملاوٹی شعر، ایضاً ، ص ۳۹۷

۳۸۔ بحوالہ ایضاً

۳۹۔ ایضاً

۴۰۔ ایضاً

۴۱۔ ایضاً

۴۲۔ بند نمبر شیخ عبدالعزیز ایڈووکیٹ ایضاً کے مطابق درج کیے گئے ہیں ۔

۴۳۔ محمد افضل خاں، ''ہیر وارث وچ ملاوٹی شعر'' ایضاً ، ص ۴۰۰

۴۴۔ اے۔کے لکھن پال ایضاً ، ص ۱۹۴

۴۵۔ محمد افضل خاں، ''ہیر وارث وچ ملاوٹی شعر'' ایضاً ، ص ۴۰۲

۴۶۔ سبط الحسن ضیغم، ایضاً

۴۷۔ جیت سنگھ سیتل، ہیر وارث تو نیگ پبلشرز چاندنی چوک، دہلی، ۱۹۶۳ء ص ۱۱

۴۸۔ ایس۔ایس۔اموں ہیر سید وارث شاہ، لاہور بک شاپ، لدھیانہ، ۱۹۴۹ء ص ۷ تا ۸

۴۹۔ اے۔کے لکھن پال، ایضاً ، ص ۱۹۵

۵۰۔ محمد افضل خاں، ''ہیر وارث وچ ملاوٹی شعر'' ایضاً ، ص ۱۹۵

۵۱۔ محمد افضل خاں ایضاً ، ص ۳۹۵

جیت سنگھ سیتل، ایضاً ۱۹۶۳ء ، ص ۱۱

۵۲۔ محمد افضل خاں ایضاً، ص ۳۹۵

۵۳۔ ڈاکٹر بنارسی داس جین ''ہیر وارث شاہ'' پنجابی دنیا فروری، مارچ ۱۹۵۴ء ص ۱۲

۵۴۔ شیخ عبدالعزیز، ایضاً ، ص (ب)

۵۵۔ محمد باقر ''پیش لفظ'' ہیر وارث شاہ، مرتبہ شیخ عبدالعزیز، ایضاً ، ص ۱

۵۶۔ ایضاً

۵۷۔ فقیر محمد فقیر، ''شرح احوال سید وارث شاہ'' ، ہیر مرتبہ شیخ عبدالعزیز، ایضاً، ص (ج)

۵۸۔ شمشیر سنگھ اشوک گیانی ''ہیر وارث شاہ'' بھاشا وبھاگ پٹیالہ ۱۹۶۹ء ص (تا تھتھا)

۵۹۔ ایضاً ملاحظہ ہو متن کا بند نمبر ۱۹۰ اور تشریحی نوٹ، ص ۲۱۲، ۲۱۳، ۲۲۸، ۲۳۹، ۲۴۰

۶۰۔ فقیر محمد فقیر، ہیر سید وارث شاہ، تاج بکڈپو، لاہور، ۱۹۶۳ء ص ۶۲

۶۱۔ ایضاً

۶۲۔ ایضاً

۶۳۔ محمد افضل خاں ''وارث دی سخت جانی'' پنج دریا وارث نمبر ج ۲۔ ستمبر ۱۹۷۰ء، ص ۱۲۵

۶۴۔ جیت سنگھ سیتل، ایضاً ۱۹۶۳ء ص ۱۲

۶۵۔ ایضاً

